98:سورۃ البینہ

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | رکوع نمبر | آیات شمار | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 98 | سُوْرَةُ الْبَيِّنَة | مدنی | 1 | 8 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَ الْمُشْرِكِيْنَ مُنْفَكِّيْنَ
حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ ۝١ اہل کتاب اور مشرکین میں سے وہ لوگ جنہوں نے دین
حق کو قبول کرنے سے انکار کیا، اس وقت تک اپنا دین چھوڑنے کو تیار نہ تھے جب تک
ان کے پاس ایک واضح ثبوت نہ آ جائے رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ يَتْلُوْا صُحُفًا
مُّطَهَّرَةً ۝٢ فِيْهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ ۝٣ اور وہ واضح ثبوت اللہ کا ایک رسول ہو جو انہیں
پاکیزہ صحیفے پڑھ کر سنائے جن میں درست اور مستحکم احکام لکھے ہوئے ہوں، سو یہ واضح
ثبوت اب آ گیا ہے وَ مَا تَفَرَّقَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا
جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ ۝٤ مگر جب اہل کتاب کے سامنے وہ واضح ثبوت آ گیا تو اس کے
بارے میں ان کے درمیان آپس میں اختلافات پیدا ہو گئے اور وہ مختلف گروہوں میں
بٹ گئے وَ مَاۤ اُمِرُوْۤا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۙ۬ حُنَفَآءَ وَ
يُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَ يُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَ ذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ ۝٥ حالانکہ انہیں اس
کے سوا کوئی حکم نہیں دیا گیا تھا کہ وہ یکسو ہو کر ایک اللہ کی بندگی کریں خالص اُس ہی
کی اطاعت کرتے ہوئے، اور نماز کی پابندی کریں اور زکوٰۃ ادا کریں، کیونکہ یہی
درست دین ہے، یہ احکام ان کی سابقہ کتابوں میں بھی درج تھے اور یہی احکام انہیں اب دئے

جارہے ہیں اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَ الْمُشْرِكِيْنَ فِيْ نَارِ
جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ اُولٰٓئِكَ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ ؕ﴿۶﴾ اہل کتاب اور مشرکین
میں سے جو لوگ دین حق کو ماننے سے انکار کر رہے ہیں وہ یقیناً جہنم کی آگ میں داخل
کئے جائیں گے جہاں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے، یہ لوگ تمام مخلوق سے بدتر ہیں اِنَّ
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ ؕ﴿۷﴾ اس کے
برعکس جو لوگ ایمان لائے اور نیک اعمال کرتے رہے تو یہ لوگ ساری مخلوق سے بہتر
ہیں جَزَآؤُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ
خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ ان کا صلہ ان کے رب کے پاس جنت کے ایسے دائمی باغات
ہیں جن کے نیچے نہریں رواں ہوں گی، جہاں یہ لوگ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے رَضِيَ
اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ ؕ ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ رَبَّهٗ ﴿۸﴾ اللہ ان سے راضی ہو گا اور
یہ لوگ اللہ سے راضی ہوں گے، یہ صلہ ہر اس شخص کے لئے ہے جو اپنے رب سے
ڈرتا رہا رکوع [1]

99:سورة الزلزال

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 99 | سُوْرَةُ الزِّلْزَال | مکی | 1 | 8 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ﴿١﴾ جس دن زمین پوری شدت کے ساتھ ہلا دی
جائے گی وَ اَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا ﴿٢﴾ اور زمین اپنے اندر دبی ہوئی ہر چیز
باہر نکال پھینک دے گی وَ قَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا ﴿٣﴾ اور انسان حیران ہو کر کہے
گا کہ اسے کیا ہو گیا یَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ﴿٤﴾ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ﴿٥﴾ اس
روز وہ اپنے اوپر گزرے ہوئے تمام حالات بیان کر دے گی کیونکہ آپ کے رب نے
اسے یہی حکم دیا ہو گا یَوْمَئِذٍ یَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا ﴿لا﴾ لِّیُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ﴿٦﴾
اس روز تمام لوگ مختلف گروہوں کی شکل میں واپس لوٹیں گے تاکہ ان کے اعمال
انہیں دکھا دئے جائیں فَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَیْرًا یَّرَهٗ ﴿٧﴾ پس جس نے ذرہ
برابر بھی نیکی کی ہو گی وہ اسے دیکھ لے گا وَ مَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا یَّرَهٗ ﴿٨﴾
اور جس نے ذرہ برابر برائی کی ہو گی وہ بھی اسے وہاں دیکھ لے گا رکوع [1]